بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا اللہ

یا رسول اللہ

صلّی وسلّم دوماً دائماً اکرم
علیٰ رسولِ احمدِ الوریٰ والآلِ علیٰ کلہم

# رِداءُ الوَردہ





کلام!
سیّد محمّد
امین نقوی

یا حیُّ یا قیُّومُ

بِسمِ اللہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوماً دَائِماً اَکرَمَ

عَلٰی رَسُولِ مُحَمَّد الوَرٰی وَالاٰلِ عَلٰی کُلِّھِمِ

تعظیمٌ

رَوضَۃُ الاِنعامات

۱۴۲۰

۲۰۰۰ء



آؤ بے نقطہ ثناء خوانی کریں

فکرِ بُردہ کی فراوانی

# رِدَاءُ الوَرْدَہ

کلام ! سیّد مُحمّد اَمِین نقوِی

یاحیُّ یاقیّومُ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

آؤ بے نقطہ ثنا خوانی کریں

دُنیائے نعت گوئی میں، نئے باب کا اضافہ

چشمِ اقوام یہ نظّارہ ابد تک دیکھے
رفعتِ شانِ رَفعنا لکَ ذِکرکَ دیکھے

# رِداءُ الوُردہ

علیٰ

# قصیدۃُ البُردہ

حاصلِ فکر
سیّد محمد امین علی نقوی



یاحیُّ یاقیّومُ



کتاب ___ رِداءُ الوُردہ
مصنف ___ سیّد محمد امین علی نقوی
صفحات ___ ۷۲
تعداد ___ ۱۱۰۰
سالِ اشاعت ___ ۲۰۰۰ء
کتابت ___ عبدالحمید صدیقی، لاہور
مطبع ___
ناشر ___ جامعہ امینیہ رضویہ آزاد کشمیر

ملنے کے پتے

۱۔ آستانہ قادریہ، بابُ الہدیٰ، فیض آباد فیصل آباد۔ پاکستان
۲۔ جامعہ امینیہ رضویہ حیدآباد اسلام گڑھ میرپور۔ آزاد کشمیر
۳۔ جامعہ غوثیہ سراجیہ، انڈا تالاب غلہ منڈی ننکانہ ضلع شیخوپورہ

## یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ

قصیدہ بُردہ شریف کی زمین میں "رداء الوردہ" ایک بے نقطہ صحیفہ ہے۔ قصیدہ بُردہ شریف ایک سو ستاسٹھ اشعار پر مشتمل ہے جب کہ ہم نے اپنے قصیدہ میں احترام و ادب کو ملحوظ رکھتے ہوئے ایک سو چھیاسٹھ اشعار پر اکتفار کیا ہے۔

جس دل میں اشتیاق ہے ربِّ کریم کا
پہلے نمازِ عشقِ محمّد ادا کرے

جسے ہم اُمّت مسلمہ کے دلوں میں عشق و محبّت کی شمع اُجاگر کرنے کی غرض سے شائع کر رہے ہیں جو تین ابواب پر مشتمل ہے۔ پہلے باب میں دینی مقالات اور ذاتی گذارشات کا ذکر ہے۔ دوسرے باب میں نعت و مدحت کا بیان ہے تیسرے باب میں بارگاہِ رسالت میں مختلف انداز سے درود و سلام پیش کرنے کی کوشش کی گئی ہے

گلدستۂ معنیٰ کو نئے ڈھنگ سے باندھوں
اک پھول کا مضموں ہو تو سو رنگ سے باندھوں



دُعا ہے کہ اللہ تعالیٰ رداء الوردہ کو شرفِ قبولیت عطا فرمائے اور عالمِ اسلام کو رہتی دنیا تک مستفیض ہونے کی توفیق بخشے۔ آمین بجاہِ سیّد العالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم ـــ

بال چراغ عشق دا میرا کردے روشن سیناں
دل دے دیوے دی روشنائی جاوے وِچ زمیناں

یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ

سیّد محمد امین نقوی

۲۳۔ جمادی الاولیٰ ۱۴۲۱ھ

۲۴۔ اگست ۲۰۰۰ء

یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ

# انتساب

## رِدَاءُ الْوُرْدَہ

اپنے جدِّ اعلیٰ

حضرت سیّد صدرُ الدّین مشہدی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

المتوفیّٰ

۶۶۹ سنہ ہجری بادشاہِ صوفیائے سکھر، سندھ

کے نام

ساقی ترا مستی سے کیا حال ہُوا ہو گا
جب تُونے پیالے میں یہ مَے بھری ہو گی

سیّد محمّد امین علی نقوی



# خیر مقدم

مدحیہ قصائد کا سلسلہ بہت طویل ہے کہ انسان کے ذوقِ جمال کا حرفی اظہار ہے مگر جب یہ روایت مدح رسالت کی صُورت میں نمایاں ہُوئی تو اُسے صداقت شعاری کا تقدس بھی حاصل ہُوا۔ حق حقدار کو پہنچا تو جذبوں کو وقار اور خیالات کو اعتماد بھی نصیب ہوا۔ صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے پاکیزہ احساسات نے فنِّ شعر کو فکری طہارت مہیّا کی تو یہ قافلۂ حرف وصوت اپنی سطوت منوانے لگا۔ حضرت حسان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے وجود سے اس صنفِ شعر کو نبوی تحسین کا امتیاز حاصل ہُوا تو ہر نیک نفس حسن شعار نے اس کو حرز جاں بنایا۔ صدیاں گواہ ہیں کہ یہی صنف ادب بلا انقطاع ہر دور ہر ماحول ہر علاقے اور ہر زبان میں عظمت کی حامل ہے۔ ساتویں صدی ہجری میں عالم اسلام تاتاری خونریزیوں کا ہدف تھا۔ تباہی ہلاکت اور قومی انتشار کا ایک عجیب سماں تھا۔ اس بدحالی میں مظلوموں کی نظریں بارگاہِ رسالت کے عفوو کرم کی خیرات مانگ رہی تھیں کہ ایک مردِ دُور اندیش بارگاہِ نبوّت میں قومی استغاثہ لیے حاضر ہوا تو جسد ناتواں یُوں

مضطرب ہُوا کہ بقول جگر مراد آبادی، دل اس صُورت سے تڑپا ان کو پیار آ ہی گیا۔ ردائے رحمت جسم کو شفا اور رُوح کو جلا بخش گئی۔ حضرت امام بوصیری المتوفی ۶۹۶ھ ہجری کا قصیدہ بردہ روایت مدح کا شاہکار بنا کہ مدح، صاحب مدح کے ہاں باریاب ہوگئی تھی۔ اس کی تقلید اور اس سے کسب فیض ہر دور میں باعث سعادت رہا۔ شروح و حواشی کا شمار نہیں تو معارضات و تضمینات کی کوئی حد نہیں اگر یہ قصیدہ علماء و صوفیا کی محافل میں تقدس کی علامت اور ہر روز کا وظیفہ تھا تو ارباب قلم و قرطاس کے ہاں یہ تحقیق و تجزیہ کا دل پسند موضوع تھا۔ درسیات میں شامل ہُوا اور نصاب ادب کا لازمی حصہ قرار دیا گیا۔ شعر و ادب کی محافل میں اس کی اثر آفرینی کا چرچا رہا۔ ادباء نے فنی محاسن کا کھوج لگایا اور شعراء نے اس کے اسلوب و اوزان کو اپنی شعری تخلیقات کا محور بنایا۔ یہ حقیقت ہے کہ امام بوصیری کے بعد کے تمام مداحین رسالت کے شعور پر قصیدہ بردہ کی چھاپ رہی۔ اس قصیدہ کی بحر بسیط کو شعراء کے ہاں تقدس سا حاصل رہا اور بے شمار قصائد نعتوں کے ساتھ اسی بحر میں لکھے گئے۔ اس بحر کا دادخواہانہ اسلوب ہر قصیدے کو گداز عطا کرگیا۔ یہ سلسلہ اب تک اسی لگن اور فنی حسن کے ساتھ جاری ہے۔ ہمارے لائق احترام دوست، عشق و محبت کے رمز آشنا اور آہنگِ شعر کے زیر و بم پر بیدار نظر کے مالک سید محمد امین نقوی صاحب آغاز شباب سے ہی در رسالت کے ثنا خواں رہے ہیں۔ عربی، فارسی اور اُردو میں متعدد قصائد اُن



کے مشاق قلم سے ترتیب پا چکے ہیں جن میں حُسنِ محمدؐ کے نام سے ایک دیوان بھی حرف الف کے بغیر شائع کر چکے ہیں۔

صنعت اہمال (بے نقطہ صنعت) آپ کا مرغوب مشغلہ ہے۔ اسی صنعت میں اُردو میں محمدؐ ہی محمدؐ اور عربی میں محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے زیر عنوان پُورے دیوان مرتب کر چکے ہیں۔ اب ان کے ذوق جمال نے ایک اور انگڑائی لی ہے کہ قصیدہ بردہ شریف کی زمین میں ایک سو چھیاسٹھ اشعار کا ایک غیر منقوط قصیدہ رداء الوردہ قارئین کے ذوق مطالعہ کی تہذیب کے لیے حاضر ہے۔ حسب سابق شعری رموز پر مکمل دسترس، خیالاتِ مدح میں شائستگی اور انتخاب کلمات میں مہارت اس قصیدہ کے امتیازات ہیں۔ شاہ صاحب صرف شاعر نہیں کہ لفظوں کی دروبست میں اُلجھے رہیں آپ تو ایک صوفیٔ باصفا اور عاشق بے ریا ہیں۔ اس لیے ان کے کلمات میں جذبوں کی تپش موجود ہے۔ ان کے خیالات پر احترام رسالت کا پہرہ ہے اس لیے حرف حرف ادب آشنا ہے۔ اس دور ہوس میں ایسے مردان خدا خال خال ہیں۔ اللہ تعالیٰ انہیں سلامت رکھے کہ ان کے وجود مبارک سے خلق خدا کو راستی کا درس ملتا ہے۔

مَیں رداء الوردہ علیٰ قصیدۃ البردہ کا خیر مقدم کرتا ہُوں۔

ڈاکٹر محمد اسحاق قریشی
وائس چانسلر محی الدین اسلامی یونیورسٹی نیریاں شریف۔ آزاد کشمیر

اَلحَمدُ لِلّٰہِ وَالِی المُلکِ وَالحَکَمِ
وَلَا اِلٰہَ سِوَاہُ لِلوَرٰی العَمَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَادَامَ العَطَاءُ عَلٰی
مُحَمَّدٍ مُّرسَلٍ وَّالاٰلِ کُلِّھِمِ

اَلحَمدُ لِلّٰہِ وَالمَدحُ لِمُرسَلِہٖ
اَلوُدُّ لِلاٰلِ وَالاِکرَامُ لِلعَلَمِ

اٰلُ الرَّسُولِ وَاُولُوا الوُدِّ کُلُّھُمُ
اَھلُ الھُدٰی وَالھَوٰی وَالعَدلِ وَالاُمَمِ

مَدحِی لِاَحمَدَ مَا اَحصٰی مَکَارِمَہٗ
رَھطُ المَمَالِکِ اَھلُ العِلمِ وَالعَلَمِ



سب تعریف اللہ تعالیٰ کے لیے ہے جو ہر ملک کا وارث بھی ہے اور حاکمِ اعلیٰ بھی اور اس کے سوا دنیا کا کوئی خدا نہیں ہے ۔

جب تک اللہ تعالیٰ کی عطا باقی رہے اللہ تعالیٰ حضرت محمدؐ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور آپ کی آل اطہار پر درود و سلام نازل کرتا رہے ۔

اللہ تعالیٰ کی حمد کرو اس کے رسول مقبول کی نعت پڑھو آل رسول سے محبّت رکھو اور دینِ اسلام کے لشکر صحابۂ کرام کا ادب کرو   اللہ محمدؐ چار یار، پنجاں، باراں نال پیار

تمام آل رسول اور صحابہ کرام ہدایت والے بھی ہیں محبّت والے بھی ۔ انصاف والے بھی ہیں اور قربِ الٰہی پانے والے بھی ۔

میں حضرت احمد مجتبیٰ علیہ الصلوٰۃ والسّلام کی نعت کہہ رہا ہوں کہ جن کی تمام خوبیوں کو کسی ملک کا کوئی بھی قبیلہ آج تک شمار نہیں کر سکا ۔

وِدِّی عَلِیٌّ وَلِیُّ اللّٰہِ وَاصِلُہٗ
حَلَّ الْاُمُوْرِ سُرُوْرُ رُوْحِ کُلِّ کَمِیٍّ

وَدِّی لِعُمَرَ وَلِیٍّ کَامِلٍ اَسَدٍ
دَارِ السَّلَامِ وَ لِلْاَعْدَاءِ مُصْطَلِمٖ

لِی مَوْئِلٌ سَائِدُ الْاِسْلَامِ مُحْیٍ لَّہٗ
دَارُ الْھُدٰی وَالْھَوٰی وَالْعِدْلُ کَالْعَدَمٖ

لِی وَالِدٌ مُکْرَمٌ وَالْاِسْمُ صَدْرٌ لَّہٗ
لِلشَّکْھَرِ الْمَلِکُ وَالْمَعْلُوْمُ لِلْاُمَمٖ

مَوْلَایَ مَالِی کَمَالُ الْعِلْمِ وَالْعَمَلِ
سِوٰی مَحَامِدِ وَالِی الْحِلِّ وَالْحَرَمٖ

وَمَالِی مَالٌ وَّلَا حَالٌ وَّلَا سَدَدٌ
وَلَمْ اُصَلِّ سِوٰی سَھْوٍ وَلَمْ اَصُمٖ

وَلَمْ اُرِدْ لِلْوَرٰی وَصْلًا وَّلَا مَدَدًا
وَصَالِحَ الْاَمْرِ وَالْاِعْصَامَ لَمْ اَدُمٖ



میں ہردم علی علی کرتا ہوں جو اللہ تعالیٰ کے ولی تمام مشکل کاموں کو آسان کرنے والے اور ہر بہادر شخص کی جان کا سکون ہیں ۔

میں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے محبت رکھتا ہوں جو اللہ تعالیٰ کے ولی اسلام کے شیر مسلمانوں کیلیے سلامتی کا گھر اور دشمنان خدا کا قلع قمع کرنے والے ہیں ۔

میرے مددگار اسلام کے سردار حضرت محی الدین سید عبدالقادر گیلانی ہیں جو محبت و ہدایت کے گھر بھی ہیں اور بے مثال بھی ۔

میرے جدّ امجد کا اسم گرامی حضرت سید صدرالدین مشھدی ہے جو شہر سکھر سندھ کے بادشاہ اور تمام طبقوں میں مشہور و معروف ہیں ۔

اے میرے مولیٰ ، میرے پاس حضور اقدس صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی نعت گوئی کے سوا علم کا کمال ہے نہ عمل کا ۔

میرے پاس مال ہے نہ حال نہ گفتار و کردار کی راستی میں نے سوائے غفلت کے نہ کبھی نماز پڑھی اور نہ کبھی روزہ رکھا ۔

میں نے کبھی کسی سے ملاقات کی نہ کسی کی مدد میں نے ہمیشہ نیک کام کیے نہ میں بُرائی سے محفوظ رہا ۔

اِرحَم عَلیٰ حَامِدِ المَحمُودِ وَاھُدِ لَہٗ
اَوصِل کَلَامِی اِلَی الاَمصَارِ وَالسُّھُمِ

حَیَّ عَلَی الحَمدِ وَالمَدحِ وَصَلِّ عَلیٰ
مُحَمَّدٍ مُّرسَلٍ وَّ الاٰلِ کُلِّھِمِ



اے میرے مولیٰ! تو مجھ پر رحم و کرم فرما مجھے راہ ہدایت پہ چلا اور میرے کلام کو تمام شہروں اور دانشوروں کی خدمت میں پہنچا دے۔

اے دنیا والو حمد و نعت کی طرف آؤ اور حضرت محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر اور آپ کی تمام آل اطہار پر درود و سلام پڑھتے رہو۔

# اَلْمَدْحُ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ مَوْدُوْدِ الْوَرٰى الْحَكَمِ
وَالْمَدْحُ لِلْمُرْسَلِ الْاُمِّيِّ وَالْعَلَمِ

اَللّٰهُ مَوْلَى الْوَرٰى لَاعِدْلَهٗ اَحَدٌ
مُحَمَّدٌ عَالَمُ الْاِسْلَامِ وَالسَّلَمِ

مُحَمَّدٌ اَرْحَمُ الرُّحَمَاءِ اَحْكَمُهَا
دَارُ السُّرُوْرِ دَوَاءُ الْهَمِّ وَالْاَلَمِ

رَاسُ الْكِرَامِ مُطَاعُ الدَّهْرِ مُرْسَلُهٗ
حَمْدُ الْاِلٰهِ وَعِطْرُ عَالَمِ الْعَدَمِ

رُوْحُ الْكَلَامِ مُرَادُ الْعِلْمِ وَالْعَمَلِ
مَهْدِيُّ عَصْرٍ وَّمَحْمُوْدُ الْوَرٰى الْعَمَمِ



# نعت

سب تعریف اللہ تعالیٰ کے لیے ہے جو ساری دُنیا کا محبوب بھی ہے حاکم اعلیٰ بھی اور ہر نعت اس کے رسول کے لیے ہے جو مکہ میں پیدا ہُوئے اور عالی مرتبت بنے ۔

اللہ تعالیٰ تمام دنیا کا مالک و مولیٰ بھی ہے اور بے مثل بھی اور حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم دین اسلام کے بھی جہان ہیں اور سلامتی کے بھی ۔

آپ تمام رحم کرنے والوں سے بڑے رحم کرنے والے سب سے بڑے حاکم سرور وسکون کے گھر اور ہر رنج وغم کی دوا ہیں ۔

آپ تمام سخیوں کے رئیس ہر زمانے کے مانے ہُوئے رسول اللہ تعالیٰ کی حمد اور مُلک عدم کی خوشبو ہیں ۔

آپ ہر کلام کی جان علم وعمل کی مراد زمانے کے مہدی اور کائنات عالم کے محمود ہیں ۔

أَسْرَاهُ مَوْلَى الْمَحَطِّ لَا طَوَارَ لَهُ
أَعْطَاهُ وُدًّا كَمَالَ الْعِلْمِ وَالْكَرَمِ

رَءَى الْإِلٰهَ عَلَى الْكُرْسِيِّ وَاسِعِهِ
أَوْحَى لَهُ وَهُوٰى دَارًا مَعَ السَّلَمِ

مُحَمَّدٌ مَصْدَرُ الْإِكْرَامِ وَالْأَمَلِ
مُكَلَّمٌ عَالِمُ الْأَسْرَارِ وَالْحِكَمِ

أَحْلَى الْكَلَامِ سُرُورُ الْهَمِّ عَاصِمُهُ
حَوْلَ الْكِرَامِ لِوَاءُ الْحَمْدِ وَالرُّحَمِ

هَادِي الْهَوَادِيِّ مَمْدُوحٌ لِّمَالِكِهِ
رَدُّ الرُّسُومِ لِأَهْلِ الْمَكْرِ وَالْحَرَمِ

رَأْسُ الْمَعَالِيِّ مَوْدُودُ حَوَامِلِهَا
دَرُّ الْعَسَاكِرِ وَالْمُلُوكِ وَالْهِمَمِ

مُحَمَّدٌ حَاصِلُ الْإِسْلَامِ مُحْكَمُهُ
مُكَمَّلٌ مَدْرَسُ الْأَسْمَاءِ وَالْكَلِمِ



اللہ تعالیٰ نے آپ کو شبِ معراج میں ایسے مقام کی سیر کرائی کہ جس کی انتہا نہیں ہے اور آپ کو اپنی بے پناہ محبت سے علم و بخشش کے کمال سے نوازا

آپ نے اللہ تعالیٰ کا ایک وسیع کرسی پر مشاہدہ فرمایا پھر آپ اللہ تعالیٰ کے حکم سے اپنے آستاں جنت نشاں میں رونق افروز ہُوئے۔

آپ امید و بخشش کے مصدر سچّی بات کرنے والے اور اسرار و حکمت کے سب سے بڑے عالم ہیں۔

آپ شیریں کلام فرمانے والے رنج و غم کے سرور غم سے بچانے والے سخیوں کے لیے سُپر طاقت اور حمد و رحمت کے پرچم ہیں۔

آپ راہنماؤں کے راہنما اپنے مالک و مولیٰ کے تعریف کیے ہُوئے اور مکر و مایُوسی کی رسموں کو رد کرنے والے ہیں۔

آپ بلندیوں کی چوٹی ان کے اٹھانے والوں کے محبوب، اور لشکروں، بادشاہوں اور طاقتوں کی سب سے بڑی خوبی ہیں۔

آپ دین اسلام کے حاصل مضبوط مکمّل اور اسماء و کلمات کی روشن کتاب ہیں۔

مُطَهَّرٌ كَامِلُ الْاِلْهَامِ وَالسَّدَدِ
مَوْلَى الْمَوَالِيِّ وَالْمُعْطِيُّ كُلَّ حَمِي

عَدلُ العُدُولِ مَراحُ الرُّوحِ وارِدُها
طُولُ المَمالِكِ وَالدّاماءُ لِلحِكَمِ

اَصلُ الاُصُولِ رَسُولُ العَصرِ مالِكُهُ
اَعلَى العَوالِمِ وَالحَمّالُ لِلعِصَمِ

مُحَمَّدٌ مُرسَلُ العَلّامِ وَاصِلُهُ
مُسَلَّمٌ مُكرَمُ الاَدوارِ وَالسُّهُمِ

سِرُّ الاِلٰهِ اِمامُ الكُلِّ راحِمُهُ
وِردُ المَسالِكِ وَالمَلِيءِ وَالعَدَمِ

دارُ السَّلامِ وَصُولُ اللهِ سائِلُهُ
مُعَلِّمُ الوَحيِ وَالاِلهامِ وَالحِكَمِ

لِوَصلِ حَيٍّ وَّعَلّامٍ هَلُمَّ اِلٰى
طَوعِ الرَّسُولِ كَمالِ العِلمِ وَالكَرَمِ



آپ ہر عیب سے پاک الہام و راستی میں مکمل سرداروں کے سردار اور بیماروں پہ بخشش فرمانے والے ہیں ۔

آپ تمام عادلوں سے بڑے عادل ہر رُوح کی راحت روح پہ وارد ہونے والے ملکوں کی سُپر طاقت اور حکمتوں کے سمندر ہیں ۔

آپ اسلامی اصولوں کی بُنیاد ہر دور کے رسول و مالک تمام جہانوں سے اعلیٰ اور عزت و ناموس کے اٹھانے والے ہیں ۔

آپ اللہ تعالیٰ کے رسول اللہ تعالیٰ سے ملنے والے تمام زمانوں اور دانشوروں کے تعظیم کیے ہُوئے اور مانے ہُوئے ہیں ۔

آپ اللہ تعالیٰ کے راز سب کے امام سب پہ رحم و کرم کرنے والے تمام مذاہب اور ہر امیر و غریب کے وظیفہ ہیں ۔

آپ سلامتی کے گھر اللہ تعالیٰ سے ملنے والے اللہ تعالیٰ کے سوالی ہیں وحی اور الہام اور حکمت کے معلّم ہیں

اے دنیا کے لوگو! اللہ تعالیٰ سے ملنے کے لیے حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اطاعت کی طرف آؤ ۔

مُحَمَّدٌ حَامِدٌ مَحْمُوْدُ مَالِكِهٖ
لِلعَالَمِ الرُّوحُ وَالاِحصَارُ لِلاَلَمِ

اَولَی الاَوَالِیّ مِرصَادُ وَسَائِلِهَا
مَولَی الاَوَائِلِ وَهُوَ طَاهِرُ الوَهَمِ

سَامِی السَّوَامِیّ مِصعَادُ سَلَاسِلِهَا
حَیٌّ مَعَ اللّٰهِ مُحیِی دَارِسَ الرِّمَمِ

دَاعٍ اِلَی اللّٰهِ کُلًّا وَّالرَّسُولُ لَهٗ
مُوَحِّدٌ طَاهِرُ الاِکرَاهِ وَاللَّمَمِ

مُحَمَّدٌ اَکرَمُ الکُرَمَاءِ اَکمَلُهَا
لَولَاهُ مَا عُلِمَ الاِلٰهُ لِلاُمَمِ

سِرُّ الاِلٰهِ مُسَدُّ الاَمرِ عَادِلُهٗ
سَرُّ المَلُولِ المُمِدُّ المَاءُ لِلحَدَمِ

مَاحِی المَکَارِهِ وَالاِکرَاهِ وَالسَّکَرِ
دَاهِی المَعَارِكِ وَالعَسَاكِرِ الرُّسُمِ



آپ اللہ تعالیٰ کے حامد و محمود ہیں سارے جہان کی جان اور ہر دکھ درد کو روکنے والے ہیں۔

آپ تمام اچھے لوگوں سے اچھے ان کے وسائل کا راستہ پہلے لوگوں کے مولیٰ اور ہر خطا سے پاک ہیں۔

آپ اُونچوں سے اُونچے ان کے سلاسل کی رسّی اللہ وحدہٗ کے ساتھ زندہ اور بوسیدہ پرانی ہڈیوں کو زندہ کرنے والے ہیں۔

آپ سب کو توحید کی دعوت دینے والے اللہ تعالیٰ کے رسول اسے ایک ماننے والے تمام گناہوں اور دین میں زبردستی کرنے سے پاک ہیں۔

آپ تمام سخیوں سے بڑے سخی سب سے زیادہ کامل ہیں اگر آپ بزمِ کونین سجانے کے لیے تشریف نہ لاتے تو خدا تعالیٰ کا پتہ نہ چلتا۔

آپ اللہ تعالیٰ کے راز ہر حکم میں سچے اور عادل پریشان لوگوں کو خوش کرنے والے اور اُن کے مددگار اور ہر غیظ و غضب کی آگ کے لیے پانی ہیں۔

آپ تمام مکروہ چیزوں، نشوں اور دین میں زبردستی کرنے کے خلاف ہیں تمام جنگوں اور طاقتور لشکروں کے لیے خدا تعالیٰ کے شیر ہیں۔

دَارِی الدُّهُورِ وَحَلَّالُ مَسَائِلِهَا
دَارُ الحَمَائِدِ وَهُوَ مُسمِعُ الصَّمَمِ

مُحَمَّدٌ مَالِكُ المُلكِ الرَّسُولُ لَهٗ
مُسَهِّلُ العُسرِ مَاحِی الهَمِّ وَالسَّدَمِ

صَدرُ الصُّدُورِ حُسَامُ العَدلِ اٰمِرُهٗ
عَصرُ العُصُورِ هِلَالُ اللَّمعِ لِلحَمَمِ

حَامِی الحَوَامِیِّ سَمَّاعُ مَحَامِدِهَا
حَولُ الوَسَائِلِ وَالهَادِیُّ کُلَّ عَمِی

رَاعِی العَوَامِ حِصَارُ الدَّهرِ عَالِمُهٗ
مُعَلِّمُ الرُّوحِ وَالرُّسُلِ وَلِلاُمَمِ

مُحَمَّدٌ عَامِلُ الاَحکَامِ دَائِمُهَا
مِصرُ العَطَاءِ وَدَاعِی الصُّلحِ وَالسَّلَمِ

رُوحٌ لِحَوَّاءَ وَالهَادِیُّ اٰدَمِهَا
رُوحُ المَمَالِکِ وَالاَمصَارِ وَالاَکَمِ



آپ تمام زمانوں کو جاننے والے ان کے مسائل کو آسان کرنے والے حسن وخوبی کے گھر اور بہرے لوگوں کو سنانے والے ہیں ۔

آپ ہر ملک کے مالک اس کے رسُول مشکلوں کو حل کرنے والے اور رنج وغم کو مٹانے والے ہیں ۔

آپ ہر صدر کے صدر عدل وانصاف کی تلوار اس کے حاکم تمام زمانوں کی جائے پناہ کفر وباطل کی تاریکی کے لیے ماہِ منیر ہیں ۔

آپ حامیوں کے حامی ان کی تعریفوں کو سننے والے وسائل کی سُپر طاقت اور ہر اندھے کو راہِ خدا دکھلانے والے ہیں ۔

آپ عوام کے محافظ زمانے کے قلعے اس کا علم رکھنے والے ہیں حضرت جبریل امین اور رسولوں اور امتوں کے استاد و معلّم ہیں ۔

آپ احکام خداوندی کے عامل اس پہ مداومت کرنے والے جود وکرم کے شہر اور صلح وسلامتی کی دعوت دینے والے ہیں ۔

آپ حضرت مائی حوّا علیہا السلام کے دل کے سکون اور حضرت آدم علیہ السلام کے راہنما ہیں ملکوں، شہروں اور پہاڑوں کی جان ہیں ۔

عَالِی المَدَائِحِ وَالِی المُلکِ حَاکِمُہٗ
سِرُّ الوَصُولِ وَلَا لَہٗ سِوِیٌّ سَمِیُ

مُولِی الکَمَالِ صِرَاطُ اللّٰہِ مُرسَلُہٗ
عَلَمُ الھُدٰی کَامِلُ الاسرَارِ وَالحِکَمِ

مُحَمَّدُ صَالِحُ الاَعمَالِ اَدوَمُھَا
اَعلَی الاَعَالِیِّ مَولَی المُلکِ کُلِّھِمِ

صَدرُ العُلٰی اَوَّلُ الاِسلَامِ حَارِسُہٗ
حَولُ العَوَالِمِ وَالصَّمصَامُ لِلاَمَمِ

دُرِّیٌّ عَصرٍ وَلِیٌّ الاَمرِ مُحکَمُہٗ
وِردُ الاِلٰہِ اِمَامُ الرُّسُلِ وَالاُمَمِ

ھُوَ المُؤَمَّلُ رَحمَ اللّٰہِ مَصدَعُہٗ
حَیٌّ دَوَامًا وَّ مُحِی السِّلمِ وَالسَّلَمِ



آپ بلند اوصاف والے ہر ملک کے وارث و حاکم اللہ تعالیٰ سے ملنے کا راز اور فقید المثال ہیں ۔

آپ اپنے غلاموں کو ہر کمال عطا کرنے والے اللہ تعالیٰ کے راستے اور رسول رشد و ہدایت کے پرچم رازوں اور حکمتوں میں کامل ہیں ۔

آپ ہمیشہ نیک عمل کرنے والے ان پہ مداومت فرمانے والے اونچے لوگوں سے اونچے اور سارے ملک کے مالک و مولیٰ ہیں ۔

آپ تمام بلندیوں کے صدر دین اسلام میں سب سے اول و محافظ ہر جہاں کے مولیٰ اور سُپر طاقت اور قربِ الٰہی کی تلوار ہیں ۔

آپ ہر زمانے میں روشن ہر حکم کے مالک و مضبوط خدا تعالیٰ کے وظیفہ رسولوں اور امتوں کے امام ہیں ۔

آپ رحمتِ خداوندی کے امیدوار اس کے راستے زندۂ جاوید اور اسلام و سلامتی کو زندہ رکھنے والے ہیں ۔

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلٰی رَسُولِکَ وَالَاوَلَادِ کُلِّھِمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلٰی رَسُولِکَ مَولَی العَصرِ وَاللَّحِمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلٰی رَسُولِکَ مُولِی العِلمِ وَالعَلَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلٰی رَسُولِکَ وَالِی المُلکِ وَالاُطُمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلٰی رَسُولِکَ لِلاَعدَاءِ مُصطَلِمِ



اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے اپنے پیارے رسُول پر اور آپ کی آل اولاد پر درود و سلام نازل فرما۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے اپنے رسُول پر درود و سلام نازل فرما جو ہر زمانے کے مالک اور شیر ہیں۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے رسول مقبول پر جو علم الٰہی اور پرچم ہدایت کے عطا کرنے والے ہیں۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو ہر ملک کے اور قلعوں کے مالک ہیں۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو دشمنانِ خدا کا قلع قمع کرنے والے ہیں۔

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمَ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُولِكَ مَاحِی الْمَکْرِ وَالْحَرَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمَ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُولِكَ مُحیِ السِّلْمِ وَالسَّلَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمَ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُولِكَ هَادِ عَالَمِ الْعَرِمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمَ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُولِكَ صُلْحِ الْكُلِّ وَالرُّحَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمَ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُولِكَ رَسْمِ الْوُدِّ وَالْاُمَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمَ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُولِكَ وَهُوَ عَاصِمُ الْهَدَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمَ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُولِكَ وَهُوَ كَامِلُ الرَّسَمِ



اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو مکر و مایوسی کے مٹانے والے ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے رسول پر جو اسلام و سلامتی کے زندہ رکھنے والے ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو خرابی و بد خلقی کے جہان کو راہِ خدا دکھانے والے ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو سب سے صلح کرنے والے اور سب کے لیے سراپا رحمت ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو محبت و قربِ خداوندی کی انتہا کو پانے والے ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو غلاموں کو گرنے سے بچانے والے ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو حُسن و خوبی میں کامل و مکمل ہیں ۔

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلیٰ رَسُولِكَ وَهُوَ طَاهِرُ الوَهَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلیٰ رَسُولِكَ وَهُوَ الحَرَمُ لِلحَرَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلیٰ رَسُولِكَ وَهُوَ رَاحِمُ العُطُمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلیٰ رَسُولِكَ مَاحٍ عَالَمَ الدَّلَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ اَسَاسِ اٰدَمَ العَلَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هُوَ الهَادِیُّ کُلَّ کَمِیِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هُوَ اللَّمَّاحُ لِلعِصَمِ



اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود وسلام نازل فرما اپنے پیارے رسُول پر جو ہر خطا سے پاک ہیں۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود وسلام نازل فرما اپنے پیارے اور ہمارے سہارے رسول پر جو کعبہ کے کعبہ ہیں۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود وسلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو ہلاک ہونے والوں کے لیے سراپا رحمت ہیں۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود وسلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو کفر و باطل کی تاریکی کے جہاں کو مٹانے والے ہیں۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود وسلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو عالی مرتبت حضرت آدم علیہ السلام کی بنیاد ہیں۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود وسلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو ہر بہادر انسان کے راہنما ہیں۔

اے میرے مولا تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود وسلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو عزّت و ناموس میں روشن ہیں۔

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ سُرُورِ رُوحِ کُلِّ حَمِی

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ اِمَامِ عَالَمِ الْکَرَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هُوَ الْاِمْسَاکُ لِلْعَرَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هُوَ الْمَدَرَاسُ لِلْحِکَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هُوَ الدَّاعِیُّ کُلَّ کَمِی

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هُوَ الْمَحْمُودُ لِلْاُمَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هُوَ الْمَمْدُوحُ لِلسُّهَمِ



اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو ہر بیمار شخص کی رُوح کا سرور ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو بخشش کے جہان کے امام ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو طوفانی بارش کو روکنے والے ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو علم و حکمت کی یونیورسٹی ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رُسول پر جو ہر بہادر شخص کو دعوتِ توحید دینے والے ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو تمام امتوں کے محمود ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو تمام دانشوروں کے تعریف کیے ہُوئے ہیں ۔

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هُوَالمِکرَامُ لِلعُمَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هُوَالمَاحِیْ لِلدُّهُمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هُوَالهَادِیْ کُلَّ عَمِیْ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هُوَالحَامِیْ لِلعَدَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هُوَالوَالِیْ لِلحَرَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هُوَالرَّاعِیْ لِلأُمَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الکَرَمِ
عَلٰی رَسُولِ الهُدَی المَسعُودِ وَالعَلَمِ



اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما
اپنے پیارے رسول پر جو سب لوگوں کے لیے بہت بڑے فیاض و محسن ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما
اپنے پیارے رسول پر جو کفر و باطل کی تاریکیوں کو مٹانے والے ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما
اپنے پیارے رسول پر جو ہر دل کے اندھے کو راہِ توحید دکھانے والے ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما
اپنے پیارے رسول پر جو ہر غریب انسان کے مددگار ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما
اپنے پیارے رسول پر جو تمام عزتوں کے مالک ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما
اپنے پیارے رسول پر جو تمام امتوں کے محافظ ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما
اپنے پیارے رسول پر جو نہایت نیک بخت اور عالی مرتبت ہیں ۔

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الكَرَمِ
عَلٰى رَسُولِ العُلىٰ الأُمِّيِّ وَالحَكَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الكَرَمِ
عَلٰى رَسُولِ الوَرىٰ مَا لَامَ لِلَارِمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الكَرَمِ
عَلٰى رَسُولِ الكِرَامِ الصَّدِّ لِلَّومِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الكَرَمِ
عَلٰى رَسُولِ الاَحَمِّ وِردِ كُلِّ دَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الكَرَمِ
عَلٰى رَسُولِ الوَرىٰ المَعصُومِ وَالِهَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الكَرَمِ
عَلٰى رَسُولِ العَوَامِ المَاءِ لِلحَدَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمَ الكَرَمِ
عَلٰى رَسُولٍ وَدُودٍ وَاصِلِ الرَّحِمِ



اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما بلندیوں کے رسول پر جو اُمّی بھی ہیں اور حاکم اعلیٰ بھی ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما کائناتِ عالم کے رسول پر کہ جس نے کبھی کسی کو بُرا بھلا نہیں کہا ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی دائمی بخشش سے درود و سلام نازل فرما سخیوں کے رسول پر کہ جو ہر ملامت کو روکنے والے ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما ہر سیاہ و سفید انسان کے رسول پر جو ہر خون کا ورد وظیفہ ہیں ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی دائمی بخشش سے درود و سلام نازل فرما رسولِ کائنات پر جو بہت بڑے سخی ہیں اور ہر گناہ سے معصوم ۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی دائمی بخشش سے درود و سلام نازل فرما عوام کے رسول پر جو کفر و باطل کی آگ کے لیے آبِ حیات ہیں

اے میرے مولیٰ تو اپنی دائمی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو رشتہ داری و قرابت سے محبت بھی رکھتے ہیں اور اُن سے ملاقات بھی فرماتے ہیں ۔

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمَ الکَرَمِ
عَلٰی مُکَرَّمِ اَھلِ الطَّلحِ وَالطَّعَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمَ الکَرَمِ
عَلَی المُسَھِّلِ عُسرَ المُسلِمِ العَمَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمَ الکَرَمِ
عَلَی المُسَلَّمِ لِلاَدوَارِ وَالسُّھُمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمَ الکَرَمِ
عَلَی المُکَلِّمِ لِلاَسرَارِ وَالحِکَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمَ الکَرَمِ
عَلَی المُکَمِّلِ لِلاٰلاءِ وَالھِمَمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمَ الکَرَمِ
عَلَی المُعَمِّمِ لِلاِکرَامِ وَالرُّحُمِ

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمَ الکَرَمِ
عَلَی المُعَلِّمِ لِلاَسمَاءِ وَالکَلِمِ



اے میرے مولیٰ تو اپنی دائمی مہربانی سے درود و سلام نازل فرما ہر سیر شکم و خالی شکم والے انسان کے مکرّم رسُول پر۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی دائمی بخشش سے مسلمانوں کے مشکل کشا رسول پر درود و سلام نازل فرما۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی دائمی بخشش سے تمام زمانوں اور دانشوروں کے مانے ہُوئے رسُول پر درود و سلام نازل فرما۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی دائمی بخشش سے تمام خدائی رازوں اور حکمتوں کے کلام کرنے والے رسُول پر درود و سلام نازل فرما۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی دائمی بخشش سے تمام طاقتوں اور نعمتوں کے مکمّل رسول پر درود و سلام نازل فرما۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی دائمی بخشش سے رحمت و عزت کے سردار رسُول پر درود و سلام نازل فرما۔

اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے اسماء و کلمات کی تعلیم دینے والے رسول پر درود و سلام نازل فرما

مَولَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمَ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُوْلِ الْاِمَامِ الْکَامِلِ الْحَکَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُوْلِ وَاَهْلِ الدَّارِ کُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُوْلِ وَصُوْلِ الرَّحْمِ لِلرَّحِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُوْلِ اِمَامِ الْوُدِّ وَالْاُمَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُوْلِ هُوَ الْاِمْسَاكُ لِلْحُمَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُوْلِ کَمَالِ الْعِلْمِ وَالْکَرَمِ



اے میرے مولیٰ تو اپنی ہمیشہ رہنے والی بخشش سے درود و سلام نازل فرما اپنے پیارے رسول پر جو امام کامل بھی ہیں اور حاکم اعلیٰ بھی ۔

اللہ تعالیٰ اپنے پیارے رسول پر اور آپ کے اہل بیت امجاد پر ہمیشہ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے ۔

اللہ تعالیٰ درود و سلام نازل فرمائے پیارے رسول پر جو رحم و کرم سے رشتہ داروں سے ملنے والے ہیں ۔

اللہ تعالیٰ درود و سلام نازل فرمائے پیارے رسول پر جو محبت و قرب الٰہی کے امام ہیں ۔

اللہ تعالیٰ درود و سلام نازل فرمائے پیارے رسول پر جو بخار کو دُور کرنے والے ہیں ۔

اللہ تعالیٰ درود و سلام نازل فرمائے پیارے رسول پر جو ہر علم و کرم کے کمال ہیں ۔

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوماً دائِمُ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هُمامِ المُلکِ وَاللَّهَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوماً دائِمُ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هِلَالِ الأَعصُرِ الدُّهُمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوماً دائِمُ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ الوَلِیِّ العِدلِ کَالعَدَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوماً دائِمُ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ دَوَاءِ الهَولِ وَالسَّأَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوماً دائِمُ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ هُوَ المَعلُومُ لِلأُمَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوماً دائِمُ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ وَلِیِّ الطَّلحِ وَالطَّعَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوماً دائِمُ الکَرَمِ
عَلَی الرَّسُولِ حُسَامِ کُلِّ مُصطَدِمِ



اللہ تعالیٰ ہمیشہ ہمیشہ درود وسلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو ہر ملک کے بادشاہ بھی ہیں اور سب سے بڑے سخی بھی ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود وسلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو کفر و باطل کے تاریک زمانوں کے لیے ایک چمکتے ہوئے چاند ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود وسلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو اللہ تعالیٰ کے بے مثل دوست ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود وسلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو ہر خوف و پریشانی کی دوا ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود وسلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو تمام امتوں کے جانے پہچانے ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود وسلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو ہر سیر شکم و خالی شکم والے کے مددگار ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود وسلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو ہر معرکہ کی تلوار ہیں ۔

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُوْلِ الْکَمَالِ السَّدِّ لِلْحُرَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُوْلِ هِلَالِ عَالَمِ الْحُمَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُوْلِ مُرَادِ الْمُلْکِ وَالْعَلَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُوْلِ اِمَامِ الرُّسُلِ وَالْاُمَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْکَرَمِ
عَلَی الرَّسُوْلِ طُهُوْرِ عَالَمِ السَّحَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْکَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلٍ حِصَارٍ عَاصِمِ الْعُظُمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْکَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلٍ وَلِیٍّ رَّاحِمِ الْهَرِمِ



اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو تمام محرّمات کے لیے ایک مکمل دیوار ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو کفر و باطل کے جہان کے لیے ایک ماہ منیر ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو ہر ملک اور پرچم کی مراد ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو تمام رسولوں اور اُمتوں کے پیشوا ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے پر جو کفر و باطل کی سیاہی کے جہان کو پاک صاف کرنے والے ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو ہلاک ہونے والوں کے لیے ایک محفوظ قلعہ ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو ہر بڑھاپے پہ رحم و کرم کرنے والے ہیں ۔

صَلّٰی وَسَلَّمْ دَوْمًا دَائِمُ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلٍ مُرَادٍ رُوْحِ كُلِّ دَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمْ دَوْمًا دَائِمُ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلٍ طُهُوْرٍ طَاهِرِ اللَّمَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمْ دَوْمًا دَائِمُ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلٍ حَصُوْرٍ مُكْرِمِ اللِّمَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمْ دَوْمًا دَائِمُ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلِ الْهُدٰی الْوَالِيِّ لِلْأُمَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمْ دَوْمًا دَائِمُ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلٍ اِمَامٍ حَاصِلِ الرَّسَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمْ دَوْمًا دَائِمُ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلٍ مُطَاعٍ كَامِلِ الدَّمِ

صَلّٰی وَسَلَّمْ دَوْمًا دَائِمُ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلٍ سَلَامٍ طَاهِرِ الْحُلُمِ



اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو ہر خون کی راحت بھی ہیں مراد بھی ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو گناہوں سے پاک بھی ہیں اور پاک کرنے والے بھی ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو پاکدامن ہیں اور حسینوں کی سیاہ زلفوں کو عزت بخشنے والے ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو خدائی نشانات کے وارث ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو حُسن و خوبی کے امام بھی ہیں اور حاصل بھی ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو ہر عزت و ناموس میں کامل ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو خوابوں سے پاک بھی ہیں اور محفوظ بھی ۔

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلٍ كَمَالٍ مُحْكَمِ الْحُرُمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلٍ وَدُوْدٍ مُصْلِحِ الْعَسَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلٍ هُدًی حَيٍّ عَلَی الْاٰدَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلٍ مُمِدٍّ مُوْئِلِ الرُّسُمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلٍ مُسِدٍّ مُلْهِمِ الْكَلِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلٍ سُعُوْدٍ مُمْسِكِ الْوَطَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَوْمًا دَائِمُ الْكَرَمِ
عَلٰی رَسُوْلٍ مُدَامٍ عَالِمِ الْحُرُمِ



اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسُول پر جو عزّت و ناموس میں نہایت مضبوط ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو ٹیڑھے ہاتھ پاؤں کو درست کرنے والے ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو اپنے مزار پُرانوار میں زندہ ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درُود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو طاقتور لوگوں کے مدد گار ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو اپنی تمام باتوں میں سچّے بھی ہیں اور الہام کرنے والے بھی ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو لوگوں کو ہلاکت وتباہی سے روکنے والے ہیں ۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسُول پر جو عزت و ناموس کے ایک جہان ہیں ۔

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَومًا دَائِمُ الکَرَمِ
عَلٰی رَسُولٍ مُرَادٍ رَاحِمِ العَدَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ دَومًا دَائِمُ الکَرَمِ
عَلٰی رَسُولِ الوَرٰی وَ الاٰلِ کُلِّھِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَلِکٌ مَالِکٌ اَحَدٌ
عَلٰی رَسُولِ الوَرٰی وَ الاٰلِ کُلِّھِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ عَدلٌ وَاحِدٌ صَمَدٌ
عَلٰی رَسُولِ الوَرٰی وَ الاٰلِ کُلِّھِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا اَحیٰ عَوَالِمَہٗ
عَلٰی رَسُولِ الوَرٰی وَ الاٰلِ کُلِّھِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا اَعطَی العَوَامَ ھُدًی
عَلٰی رَسُولِ الوَرٰی وَ الاٰلِ کُلِّھِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا اَعلَی العِلَامَ عَلٰی
مُحَمَّدٍ مُّرسَلٍ وَّ الاٰلِ کُلِّھِمِ



اللہ تعالیٰ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے اپنے پیارے رسول پر جو غریبوں کے لیے رحمت بھی ہیں اور مراد بھی ۔

اللہ تعالیٰ اپنے پیارے رسول پر اور آپ کی آلِ اطہار پر ہمیشہ ہمیشہ درود و سلام نازل فرمائے ۔

سارے جہان کا ایک بادشاہ اور مالک اللہ تعالیٰ رسول کائنات پر اور آپ کی آلِ اطہار پر درود و سلام نازل فرمائے ۔

سب سے بڑا عادل واحد بے نیاز اللہ تعالیٰ رسول کائنات پر اور آپ کی آلِ اطہار پر درود و سلام نازل فرمائے ۔

اللہ تعالیٰ جب تک اپنے تمام جہانوں کو زندہ رکھے رسولِ کائنات پر اور آپ کی آلِ اطہار پر درود و سلام نازل فرمائے ۔

اللہ تعالیٰ جب تک عام لوگوں کو ہدایت عطا فرماتا رہے اپنے پیارے رسول پر اور آپ کی آلِ اطہار پر درود و سلام نازل فرمائے ۔

اللہ تعالیٰ جب تک پہاڑوں کو سرفراز رکھے اپنے پیارے رسول پر اور آپ کی آلِ اطہار پر درود و سلام نازل فرماتا رہے ۔

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا سَوّٰی السَّمَاءَ عَلٰی
مُحَمَّدٍ مُّرْسَلٍ وَّ الْاٰلِ کُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ اَحَدٌ مَا هَوٰی مَطَرٌ
عَلٰی رَسُوْلِ الْوَرٰی وَالْاٰلِ کُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ اَحَدٌ مَا عَلَا طَلَلٌ
عَلٰی رَسُوْلِ الْوَرٰی وَالْاٰلِ کُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ صَمَدٌ مَا سَعٰی سَمَكٌ
عَلٰی رَسُوْلِ الْوَرٰی وَالْاٰلِ کُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا عَادَ الْمَسَاءُ عَلٰی
مُحَمَّدٍ مُّرْسَلٍ وَالْاٰلِ کُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا طَاعَ الْوَرٰی عَمَلًا
عَلٰی رَسُوْلِ الْوَرٰی وَالْاٰلِ کُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا اَحْصٰی اسْمَهٗ اَحَدٌ
عَلٰی رَسُوْلِ الْوَرٰی وَالْاٰلِ کُلِّهِمِ



اللہ تعالیٰ جب تک سات آسمانوں کو برابر رکھے اپنے پیارے رسُول محمدؐ عربی پر اور آپ کی آل اطہار پر درود و سلام نازل فرمائے۔

جب تک بارشیں ہوتی رہیں اللہ تعالیٰ اپنے پیارے رسول پر اور آپ کی آل اطہار پر درُود و سلام نازل فرمائے۔

جب تک ٹیلے بلند رہیں اللہ تعالیٰ اپنے پیارے رسول پر اور آپ کی آل اطہار پر درود و سلام نازل فرماتا رہے۔

جب تک مچھلیاں دوڑتی اور تیرتی رہیں اللہ تعالیٰ اپنے پیارے رسُول پر اور آپ کی آل اطہار پر درود و سلام نازل فرمائے۔

جب تک صبح و شام لوٹتے رہیں اللہ تعالیٰ اپنے پیارے رسول پر اور آپ کی آلِ اطہار پر درود و سلام نازل فرمائے۔

جب تک دُنیا عملی طور پر اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرتی رہے۔ اللہ تعالیٰ اپنے پیارے رسول پر اور آپ کی آل اطہار پر درود و سلام نازل کرتا رہے۔

جب تک کوئی ایک شخص بھی اللہ تعالیٰ کو یاد کرتا رہے اللہ تعالیٰ اپنے پیارے رسول پر اور آپ کی آل اطہار پر درود و سلام نازل فرمائے۔

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا حَمِدَ الحَمُوْدُ عَلٰی
رُوحِ الرَّسُوْلِ وَاَهلِ الدَّارِ كُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَادَامَ السَّلَامُ عَلٰی
رُوحِ الرَّسُوْلِ وَاَهلِ الدَّارِ كُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا لَاحَ الصُّدُوْرُ عَلٰی
رُوحِ الرَّسُوْلِ وَاَهلِ الدَّارِ كُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا صَلَّی العَوَامُ عَلٰی
مُحَمَّدٍ مُّرسَلٍ وَّالاٰلِ كُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا صَامَ الكِرَامُ عَلٰی
مُحَمَّدٍ مُّرسَلٍ وَّالاٰلِ كُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا سَارَ الحَصِیُّ عَلٰی
مُحَمَّدٍ مُّرسَلٍ وَّالاٰلِ كُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا حُمِلَ السِّلَاحُ عَلٰی
مُحَمَّدٍ مُّرسَلٍ وَّالاٰلِ كُلِّهِمِ



جب تک حمد کرنے والے حمد کرتے رہیں اللہ تعالیٰ اپنے پیارے رسول پر اور آپ کی آلِ اطہار پر درود و سلام نازل کرے ۔

جب تک آپس میں دُعا سلام باقی رہے اللہ تعالیٰ پیارے رسُول پر اور آپ کے اہل بیت امجاد پر درود و سلام نازل کرتا رہے ۔

جب تک صوفیائے کرام کے سینے روشن رہیں اللہ تعالیٰ پیارے رسول پر اور آپ کے اہلبیتِ اطہار پر درود و سلام نازل کرتا رہے ۔

جب تک عام لوگ نمازیں پڑھتے رہیں اللہ تعالیٰ پیارے رسُول پر اور آپ کی آل اطہار پر درود و سلام نازل کرتا رہے ۔

جب تک سخی لوگ روزے رکھتے رہیں اللہ تعالیٰ پیارے رسول پر اور آپ کی آل اطہار پر درود و سلام نازل کرتا رہے ۔

جب تک دُنیا کے دانشور سیر و سیاحت کرتے رہیں اللہ تعالیٰ پیارے رسول پر اور آپ کی آل اطہار پر درود و سلام نازل کرتا رہے ۔

جب تک فوج ہتھیار اٹھاتی رہے اللہ تعالیٰ اپنے رسول اکرم پر اور آپ کی آل اطہار پر درود و سلام نازل کرتا رہے ۔

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَاخَطَّ الۡكَلَامُ عَلٰی
رُوۡحِ الرَّسُوۡلِ وَاَهۡلِ الدَّارِ كُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَاطَارَ الۡحَمَامُ عَلٰی
رُوۡحِ الرَّسُوۡلِ وَاَهۡلِ الدَّارِ كُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَارَكَعَ الرُّءُوۡسُ عَلٰی
رُوۡحِ الرَّسُوۡلِ وَاَهۡلِ الدَّارِ كُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا اَوۡصَی الۡوَصِیُّ عَلٰی
مُحَمَّدٍ مُّرۡسَلٍ وَّالۡاٰلِ كُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا اَكَلَ الطَّعَامُ عَلٰی
مُحَمَّدٍ مُّرۡسَلٍ وَّالۡاٰلِ كُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَاوَدَّ الۡوَرٰی عَسَلًا
عَلٰی رَسُوۡلِ الۡوَرٰی وَالۡاٰلِ كُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَاهَامَ الۡاَعَادُ عَلٰی
مُحَمَّدٍ مُّرۡسَلٍ وَّالۡاٰلِ كُلِّهِمِ



جب تک دلوں پر کلام اترتا رہے اللہ تعالیٰ پیارے رسول پر اور آپ کی آلِ اطہار پر درود وسلام نازل کرتا رہے۔

جب تک درباروں پر کبوتر اُڑتے رہیں اللہ تعالیٰ پیارے رسول پر اور آپ کی آلِ اطہار پر درود وسلام نازل کرتا رہے۔

جب تک بارگاہِ الٰہی میں سر جھکتے رہیں اللہ تعالیٰ پیارے رسول پر اور آپ کی آلِ اطہار پر درود وسلام نازل کرتا رہے۔

جب تک نصیحت کرنے والے نصیحت کرتے رہیں اللہ تعالیٰ اپنے پیارے رسول پر اور آپ کی آلِ اطہار پر درود وسلام نازل کرے۔

جب تک کھانا کھانے والے کھانا کھاتے رہیں اللہ تعالیٰ پیارے رسول پر اور آپ کی آلِ اطہار پر درود وسلام نازل کرتا رہے۔

جب تک لوگ شہد کو پسند کرتے رہیں اللہ تعالیٰ پیارے رسول پر اور آپ کی آلِ اطہار پر درود وسلام نازل کرتا رہے۔

جب تک گستاخ و بے ادب لوگ گمراہی میں بھٹکتے رہیں اللہ تعالیٰ اپنے پیارے رسول پر اور آپ کی آلِ اطہار پر درود وسلام نازل کرے۔

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا طَلَعَ الْهِلَالُ عَلٰی
مُحَمَّدٍ مُّرْسَلٍ وَّالْاٰلِ كُلِّهِمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا اَحْصٰی مَحَامِدَهٗ
مُحْصٍ عَلٰی دَائِمِ الْاِكْرَامِ وَالرُّحَمِ

صَلّٰی وَسَلَّمَ مَا حَصَلَ السُّرُوْرُ عَلٰی
مُحَمَّدٍ مُّرْسَلٍ وَّالْاٰلِ كُلِّهِمِ

حَیَّ عَلَی الْمَدْحِ دَوْمًا اَیْ عَلِیُّ مَعَ
الْوُدِّ لِمَوْلَاهُ مَادَامَ هُدَی الْحَكَمِ

اَكْمَلَ اللّٰهُ كَلَامِیْ!

مَعَ الْحَمْدِ وَالسَّلَامِ



جب تک پہلی رات کا چاند طلوع کرتا رہے اللہ تعالیٰ اپنے پیارے رسول پر اور آپ کی آل اطہار پر درود و سلام نازل کرتا رہے۔

جب تک اللہ تعالیٰ کے اوصاف و محامد کو شمار کرنے والے شمار کرتے رہیں اللہ تعالیٰ پیارے رسول پر اور آل اطہار پر درود و سلام نازل کرے۔

جب تک آپ کے ذکر شریف سے دلوں کو سرور و سکون حاصل ہوتا رہے اللہ تعالیٰ اپنے پیارے اور ہمارے سہارے رسول پر اور آپ کی آلِ اطہار پر درود و سلام نازل کرتا رہے۔

اے محمد امین علی نقوی تم اپنے دل کے عشق سے نعت گوئی کی طرف آؤ کہ جب تک دُنیا میں قرآن مجید باقی رہے۔

أَحْمَدُ الْمَوْلَى الْمُطَاعُ
مَالِكُ الْمُلْكِ الرُّوَاعُ

حَامِلُ الْاِسْمِ الْمُعَرَّا
مَاسِوَى اللّٰهِ الْوَدَاعُ

حَامِدٌ مَّحْمُودُ مَوْلَهُ
لِأَعْدَاءِ الصُّدَاعُ

مَصْدَرُ الْاِسْلَامِ هَادٍ
وَدُّ مَوْلَاهُ الطِّلَاعُ

مُرْسِلُ الْأَدْوَارِ طُرًّا
مَالِأَمْوَالِ الطَّمَاعُ



حضرت احمد مجتبیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کائنات کے مولیٰ بھی ہیں اور اطاعت کیے ہُوئے بھی ہر مُلک کے مالک بھی

اور سب سے بڑے دانشور بھی غیر منقوط اسم گرامی کے حامل بھی ہیں اور ماسوی اللہ سے جدا بھی۔

مولا کریم کے حامد و محمود بھی ہیں اور دشمنانِ خدا کے لیے دردِ سر بھی۔

ہر زمانے کے رسول مقبول بھی ہیں اور مال و دولت سے بے نیاز بھی۔

سب سخیوں سے بڑے سخی بھی ہیں اور زمانے کے مانے ہُوئے حاکمِ اعلیٰ بھی۔

دَائِمُ الاِكْرَامِ عَالِي
الحَالِ بِاللّٰهِ السَّرَاعُ

اَلاِمَامُ العَالَمِيُّ
الاَسَدُ مَاصَارَ الهُلَاعُ

لِلوَرٰى دَاعٍ وَّ رَاعٍ
لِلعُلُومِ الاِطِّلَاعُ

مَالَهُ حَدُّ الكَمَالِ
رَاحِمُ المُلكِ السَّمَاعُ

مَدَحَ الاِلٰهُ كَمَالَهُ
وَاَرَادَ وَدًّا وِّصَالَهُ

وَرَعٰى وَكَمَّلَ حَالَهُ
وَهُدٰى وَكَرَّمَ اٰلَهُ



دائمی بخشش والے بھی ہیں بلند حال والے بھی اور ہر کارِ خیر میں اللہ تعالیٰ کے لیے جلدی کرنے والے بھی ۔

بین الاقوامی راہنما بھی ہیں اور ملک توحید کے شیر بھی کہ جن میں کبھی بزدلی پیدا نہیں ہُوتی ۔

کائنات کو دعوت توحید دینے والے بھی ہیں اور اس کے محافظ بھی اور تمام علوم پہ اطّلاع پانے والے بھی ۔

آپ کے کمالات کی حد نہیں ہے آپ ہر ملک کے لیے سراپا رحمت بھی ہیں اور اس کی فریاد کو سُننے والے بھی ۔

اللہ تعالیٰ نے آپ کے کمالات کی تعریف بھی فرمائی اور آپ سے ملاقات کرنے کا ارادہ بھی ۔

آپ کے حالات مبارکہ کی حفاظت بھی فرمائی اور تکمیل بھی آپ کی آلِ اطہار کو ہدایت بھی بخشی اور عزّت بھی ۔

أَیْ وَاصِلَ الْاِلٰہِ وَ أَیْ سَاحِلَ الْکَرَم
أَیْ صَاعِدَ السَّمَاءِ وَ أَیْ وَارِدَ الْحَرَم

مَوْلَی الْوَرٰی مُعَلِّمَ اَعْصَارِ عَالَمٍ
مُوْلِی الْھُدٰی مُکَمَّلَ اَعْمَالِکَ الْحَکَم

اَصْلَ الْاُصُوْلِ مُحْکَمَ اَحْوَالِ رُوحِکَ
ذَارَ الْعُلُوْمِ عَالَمَ اِسْلَامِکَ الْعَلَم

اَھْدٰی لَکَ الْکَلَامَ وَ اَسْرٰی لَکَ الْعُلٰی
اَعْطٰی لَکَ السَّلَامَ وَ اَعْلٰی عَلَی الْاُمَم

حَلّٰی لَکَ الْاِلٰہُ دُھُوْرًا وَّمَدَّھَا
لَوْلَاکَ اَیْ رَسُوْلُ لَمَا صَارَ کُلُّھُم



اے اللہ تعالیٰ سے ملنے والے، کرم کی انتہاء کو پانے والے، آسمانوں پہ جانے والے، مکّہ معظمہ میں آنے والے

مولائے کائنات، معلِّم موجودات، ہادئ مخلوقات، مکمّلِ اعمال، حاکمِ اعلیٰ

اصل الاصول، محکِم احوال، دارالعلوم، عالمِ اسلام اور عالی مرتبت

اللہ تعالیٰ نے آپ کو قرآن پاک کا تحفہ عطا فرمایا، لامکاں کے مقاماتِ بالا کی سیر کرائی، ہمیشہ ہمیشہ کے لئے سلامتی اور بلندی بخشی

ہر زمانے کو آپ کے لئے آراستہ کیا، اور ہر قسم کی رونقوں سے نوازا

یارسول اللہ

اگر آپ بزم کونین سجانے کے لئے تشریف نہ لاتے
تو کائنات کے وجود کا شہود نہ ہوتا

اِسمُ اللہِ

حلُّ الامورِ

وَ

مولیٰ العصورِ



اِسمُ محمّدٍ

مُرادُ الاِسلامِ وَ عِمادُ الاِکرامِ

لَا الٰہَ اِلَّا اللہُ مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللہِ

صَلَّی اللّٰہُ عَلیٰ مُحَمَّدٍ وَّ آلِہٖ وَسَلَّمَ

# تخلیقات نقوی

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم | غیر منقوط عربی نعتیہ مجموعہ |
| ۲ | رداءُ الورده | غیر منقوط عربی نعتیہ صحیفہ |
| ۳ | محمدؐ ہی محمدؐ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم | غیر منقوط اردو نعتیہ دیوان |
| ۴ | حسنِ محمدؐ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم | بلاالف اردو نعتیہ مجموعہ |
| ۵ | عشقِ محمدؐ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم | اردو نعت کا شاہکار |
| ۶ | لانبیؐ بعدی | عربی نعت کا شاہکار |
| ۷ | قصیدہ امینیہ | عربی نعت کا شاہکار |
| ۸ | مَن کُنتُ مولیٰ | مناقب مرتضویہ کا صحیفہ |
| ۹ | بابِ مدینہ | مناقب مرتضویہ کا صحیفہ |
| ۱۰ | دمادم مست قلندر | مناقب مرتضویہ کا شاہکار |
| ۱۱ | حُسین ھی حُسین | مناقب حُسینیہ کا شاہکار |
| ۱۲ | شجرہ حُسینیہ | ساداتِ نقوی کی مختصر تاریخ |
| ۱۳ | حزبُ البحر | صوفیائے کرام کا مشہور وظیفہ |

آستانہ قادریہ بابُ الھدیٰ فیض آباد، فیصل آباد پاکستان